ورگمشتن کے پیدا کردہ مسائل سے مختلف ہوتے ہیں۔ آزادی سے ہم اس لیے خوف کھاتے ہیں کیوں کہ عورتوں اور بچوں اور غریبوں اور اقلیتوں کو دبا کر کچل کر ہم نے اپنے لیے جو آسائشوں آسودگیوں اور رعایتوں سے چھلکتا ہوا معاشرہ قائم کیا ہے اس کی بنیادیں اکھڑ جاتی ہیں۔

دوسری کہانی عابدہ کی ہے جو ایک مڈل کلاس بیاہتا عورت ہے۔ قیوم کی بھابی کی رشتہ دار ہے۔ اس کا شوہر ایک معمولی دکاندار ہے جس سے اس کی بنتی نہیں ہے۔ وہ قیوم کے کمرے میں آتی رہتی ہے اور نہایت شوخ اور دل چسپ باتیں کرتی ہے۔ گاؤدی قسم کے قیوم کے مقابلے میں وہ نہایت شوخ اور چنچل ہے اور جہاں قیوم کی آزاد خیالی اور آزادہ روی بے جان اور پژمردہ ہے وہاں عابدہ کی مذہبی آرتھوڈوکسی ٹھوس اور جاندار ہے۔ عابدہ ناول کا سب سے جاندار کردار ہے لیکن بانو قدسیہ خود سمجھ نہیں پاتیں کہ وہ اس سے کیا کام لینا چاہتی ہیں۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا تو وہ بھی قیوم کو اس کے ساتھ ہم بستر کرا دیتی ہیں۔ بانو قدسیہ پھر خدا بنی بیٹھی ہیں کہ جس سے جو چاہا کام لے لیا۔ اس ناول کا ہی نہیں بلکہ ان کے افسانوں کا بھی جن میں سے بعض بہت اچھے ہیں یہی حال ہے کہ وہ کرداروں کی نفسیات اور شخصیت کو حساب میں رکھے بغیر جو جی چاہا ان سے کروا لیتی ہیں جس سے یہ احساس ابھرتا ہے کہ وہ بنیادی طور پر کردار کی نہیں پلاٹ کی افسانہ نگار ہیں۔ اور یہی ان کی سب سے بڑی کمزوری ہے۔ پلاٹ میں عمل کردار کے تسلط میں نہیں رہتا بلکہ اس پر بھی قبضہ بانو قدسیہ کا ہی رہتا ہے اور ان کا یہ تصنیفی رویہ انھیں آرٹ کے دائرے سے نکال کر مقبول عام اور تفریحی ناولوں کے دائرے میں لے جاتا ہے۔ اردو کی زیادہ تر خواتین ناول نگار اس کمزوری کا شکار رہی ہیں۔ ان کے مقاصد تو عورت کی ٹریجڈی اور معاشرتی ناانصافی کو پیش کرنے کے ہوتے ہیں لیکن فنی خام کاری کے سبب وہ پلاٹ میں ایسی گرہیں لگاتی ہیں، اتفاقات اور سانحات سے کام لیتی ہیں اور نفسیات ہی نہیں بلکہ اخلاقیات کے پرخچے اڑا کر کہانی کو ایسا موڑ دیتی ہیں جو فلموں، ٹی وی سیریلوں اور تفریحی ناول لکھنے والوں کا شیوہ ہے۔ سچ بات تو یہ ہے کہ یہ لکھنے والے آرٹ کا ڈسپلن قبول ہی نہیں کرتے۔ یہ ڈسپلن اتنا جانکاہ ہوتا ہے کہ ان کا سہل انگار اور بے لگام تخیل اس کی تاب ہی نہیں لا سکتا۔ ناول نگار کو کردار کے نفسیاتی ارتباط اور اس سے سرزد ہونے والے افعال کا نہ صرف پابند ہونا

پڑتا ہے بلکہ ان کا ذمہ دار اور جواب دہ بھی۔ آفتاب سیمی سے شادی نہیں کرتا۔ سیمی ماڈرن لڑکی ہونے کے باوجود اس کی محبت میں گھل گھل کر مر جاتی ہے۔ سیمی اپنے ٹھنڈے بدن کو قیوم کے حوالے کر دیتی ہے۔ قیوم ایک زندہ لاش سے زنا کرتا رہتا ہے کیونکہ اسے سیمی سے محبت ہے۔ سیمی سے صحبت کرنے کے لیے وہ اپنے بدن سے اپنی رُوح نکال دیتا ہے اور اس میں آفتاب کی رُوح بھر لیتا ہے۔ سیمی اس طرح قیوم کے ساتھ نہیں بلکہ آفتاب کے ساتھ ہم بستری کا فریب پیدا کرتی ہے۔ یہ پورا کارخانہ ایک معنی میں باطنی ہے۔ روحانی ہے، پُراسرار ہے۔ نفسیات سے ماورا ہے۔ اس کی تفہیم ایک ہی تصور کے دائرے میں ممکن ہے۔ رزق حرام مردار خواری اور گدھ جاتی۔ اور یہ تصور غیر انسانی، غیر عقلی اور بے معنی ہے۔ اتنی غیر ہم آہنگی کو صرف تفریحی ناول ہی برداشت کر سکتا ہے۔

فن کارانہ ڈسپلن اور نفسیاتی سلیقہ مندی کی یہی کمی قیوم اور عابدہ کے تعلقات میں نظر آتی ہے۔ ایک طرف اخلاق کا مذہبی احساس رکھنے والی شوخ چنچل لڑکی دوسری طرف اخلاق باختہ اعصابی مریض التجس بھی ہوتا ہے۔ یہ کہانی کیا گُل کھلاتی ہے۔

عابدہ اور قیوم کے تعلق کی کہانی ایک اُمید پیدا کرتی ہے کہ اس کہانی میں کوئی نہ کوئی رمز پوشیدہ ہوگا۔ گویہ کہانی سکنجبین کا گلاس نہیں کیوں کہ عابدہ نشہ آور تند و تیز شراب ہے، لیکن قیوم اس شراب کا استعمال نشہ کے لیے نہیں عرفان حاصل کرنے کے لیے کرتا ہے وہ عابدہ سے مباشرت کرتا ہے اپنی کنڈلنی کو بیدار کرنے کے لیے۔

اور کنڈلنی کا سبق بانو قدسیہ نے اچھے ڈھنگ سے پڑھایا ہے۔ باطنی علوم میں وہ ایک ایوریج طالب علم کی طرح ہوم ورک کر لیتی ہیں۔ ناول میں ایسے علوم اور ہوم میڈ نظریات کا بنانے والا اور بانو قدسیہ کا ماؤتھ پیس پروفیسر سہیل ہے جو باتونی ہے، بذلہ سنج ہے، پڑھا لکھا ہے لیکن بطور ایک کردار کے بے جان، چوبیں اور سپاٹ ہے۔ اتنا علم، اتنی شوخی، اتنی طراری، کے باوجود وہ کوک بھرے کھلونے کی مانند ہے۔ باتوں کے ساتھ وہ بھی اندر سے خالی ہو جاتا ہے۔ اس میں کوئی شخصی وصف نہیں۔ جو کچھ ہے اکتسابی ہے۔ حقیقت میں اکتسابی بھی نہیں کیوں کہ مصنفہ کا ماؤتھ پیس ہونے کے سبب وہ ایسا تھیلا ہے جس میں وہ اپنے علوم کا بھُس بھرتی رہتی ہیں۔ ایسے لوگ، زندگی میں بھی غیر دلچسپ ہوتے ہیں کیوں کہ وہ یوگ سادھنا کے بہنتھک نہیں ہوتے محض اپا سک ہوتے ہیں۔

راہِ طریقت پر قدم نہیں رکھتے چلنے کا دم بھرتے رہتے ہیں۔ بانو قدسیہ اتنی تو خود غرض ہیں کہ پروفیسر سہیل کا بطور ویسٹ پیپر باسکٹ استعمال کرنے کے بعد اسے غارت کرنے کے لیے بیچارے کو اخلاق دو غلے پن کا شکار بناتی ہیں۔ وہ باتیں تو بڑے آدرشوں کی کرتا ہے لیکن اسے اپنی گریڈ، اپنی تنخواہ میں اضافے اور اپنی ترقی کی زیادہ فکر رہتی ہے۔ ہنسی آتی ہے یہ دیکھ کر کہ ایک بے رنگ بے رونق زندگی کی اتنی سی رنگ آمیزی بھی محترمہ برداشت نہیں کر سکتیں۔ ایسی بے کیف زندگیوں کو گلنار کرنے کے لیے تو گناہ بھی مباح ہے۔

بہر حال پروفیسر سہیل قیوم کو کنڈلینی پر لیکچر پلاتے ہیں۔ وہ دھان پان اعصاب زدہ برقانی لونڈا جو کھاٹ سے لگا رہتا ہے پروفیسر کی باتیں سن کر تانترک یوگیوں کی طرح اپنی کنڈلینی کو عرفان کے چکر میں داخل کرنے کے لیے عابدہ کے ساتھ سمبھوگ کرتا ہے۔ عابدہ بھی اتنی جلد رضامند ہو جاتی ہے گویا وہ ناروے سے آئی ہے جہاں لڑکے لڑکیاں کالج کے ہوسٹلوں میں ساتھ ساتھ سوتے ہیں، جو چاہے آپ کا حسنِ کرشمہ ساز کرے۔

لیکن بانو قدسیہ کے ناول میں سمبھوگ ہمیشہ بے ثمر رہتا ہے۔ لاحاصل کا لفظ اس لیے استعمال نہیں کرتا کہ وہ بانو قدسیہ کی مابعد الطبیعات کا گہرے معانی سے لبریز ایک ایسا لفظ ہے جسے بے وضو چھونا نہیں چاہیے۔ بے ثمر سے میرا مطلب ہے کوئی معنی خیز تجربہ نہیں بنتا۔ بانو قدسیہ خواہ مخواہ جنسی معاملات کے بیان میں بے جھجک ہونے کا ڈھونگ کر رہی ہیں۔ کون نہیں جانتا کہ وہ ایک دین دار باحیا خاتون ہیں۔ لیکن وہ فن کے جس دائرے میں قدم رکھ رہی ہیں وہاں تو سراسر بے حیائی کی ضرورت پڑتی ہے۔ ایسی بے حیائی مثلاً نارمن میلر، ہنری ملر، میری مکارتھی، جان اپڈائک، کنگزلے ایمس اور آئرس مرڈوک کے یہاں نظر آتی ہے۔ یہ ہارڈ کور پورنو گرافی ہے لیکن چوں کہ فنی مقصد کے لیے ہے اس لیے معیوب نہیں ہے۔ اس کے مقابلے میں منٹو اور عصمت تو بالکل باحیا لکھنے والے ہیں۔ جدید فکشن میں پورنو گرافی کی لہر کی مختلف وجوہات ہیں۔ سرِدست بس صرف ایک پر اکتفا کروں گا۔ جدید مادہ پرست تمدن اگر بدن سے ماورا کچھ نہیں دیکھتا تو بدن اور اس کے تجربات، ان تجربات کا کیف اور کرب، حسن اور بدصورتی دونوں کھل کر سامنے آنے چاہئیں۔ فن کاری کو کلی نیکل معروضیت کی بلندی پر لے جانے میں جان اپڈائک کے آرٹ

کا حسن رہا ہے۔

لیکن محولہ بالا تمام فن کار باہم مل کر بھی تانترک یوگ سادھنا کے ذریعے کنڈلینی کے سانپ کو حرکت میں لا کر عرفان کے چکر میں داخل کرنے کا عریاں ترین اور فحش ترین بیان کا تہیہ کریں، تب بھی انھیں کامیابی نصیب نہیں ہوگی کیوں کہ ایسے باطنی پُراسرار تجربات (اگر واقعی ان کی کچھ حقیقت ہے) لفظوں کی گرفت میں نہیں آتے۔ یہی نہیں بلکہ اگر انھیں بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے تو مضحکہ خیز معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ ادب میں زیادہ تر ایسی باتوں کا بیان طنز و مزاح کے ذریعے ہی ہوتا ہے۔ ملاحظہ ہو عزیز احمد کا افسانہ "تصویرِ شیخ" یا ڈی کیمیرون کی کہانیاں یا بالزاک کی DROLL STORIES یہی نہیں بلکہ ہمارے یہاں پاکھنڈی مہاتماؤں، عیار درویشوں، مٹھ اور خانقاہوں کے سادھوؤں، راہبوں راہباؤں، رمنے کے فقیروں، پیروں، برہم چاریوں، بھوت پریت جھاڑنے والے مجاوروں وچ ڈاکٹروں گویا پورے مافوق الفطرت ناٹک کے اداکاروں پر جو ادب ملتا ہے وہ انھیں بے نقاب ہی کرتا ہے۔ یا پھر بڑے رشی منیوں، تپسویوں، اور سنتوں کی ترغیبات کے افسانے ہیں جس کا آرکی ٹائپ مینکا کے ذریعے وشوامتر کے تپ کا بھنگ ہے۔ اور فلابیر کی سینٹ انتونی کی ترغیب کا افسانہ ہے اور ٹالسٹائی کی وہ شہرۂ آفاق تین کہانیاں جن میں تپسویوں کی جنسی ترغیبات کا نہایت ہی خوب صورت بیان ہے۔ چیخوف کے یہاں پادریوں اور راہبوں پر بے حد خوب صورت کہانیاں ہیں لیکن وہ ان کی اندرونی بے قراری کا بیان کرتی ہیں۔ ڈھونگی مہاتما ہمارا سکہ بند مزاحیہ کردار رہا ہے۔ اور آخر میں جان اپڈائک کا ناول ایس (S) دیکھیے جس کا موضوع آچاریہ رجنیش جیسے مہاتما کا امریکہ میں آشرم ہے۔ اس کے طنز کی زد میں پوری مشرقی روحانیت ہے بے شک یہ ناول TOUR DE FORCE ہے اور ہندو تھیولوجی، مائی تھیولوجی، اور روحانیت کو تخیل میں جذب کر کے لکھا گیا ہے، اس لیے دل چسپ ہونے کے باوجود معمولی درجے کی چیز ہے جو پھر اس بات کا ثبوت ہے کہ ایسے ناول اپنی تمام ہنرمندی کے باوصف دستاویزی، مطالعاتی اور اکتسابی ہوتے ہیں اور اُن کا مصنوعی پن انھیں آرٹ کے منزہ ترین نمونے کی سطح پر پہنچنے نہیں دیتا۔

یہ باتیں میں ملحدانہ یا تشکیکی نقطۂ نظر سے نہیں لکھ رہا ہوں گو ذاتی طور پر ان امور کی طرف

میرا نقطۂ نظر یہی ہے۔ میرے کہنے کا مطلب ہر گز یہ نہیں کہ مذہبی، روحانی یا مافوق الفطری تجربات ادب کا موضوع نہیں بن سکتے۔ دنیا بھر کا قدیم اور عہدِ وسطیٰ کا ادب اسی رنگ میں ڈوبا ہوا ہے۔ شاعری کی تو خیر بات ہی الگ ہے کہ تصوف، ماورائیت اور سرّیت اس کے خمیر میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہم ہماری بات کو ناول اور ڈرامے تک محدود رکھیں تو اور تو اور برنارڈ شا تک کا شاہکار جان آف آرک پڑھیے۔ گناہ اور کفارے کی تھیم ہاتھورن اور گراہم گرین میں دیکھیے۔ عیسائیت کی دوستو وسکی میں ملاحظہ کیجیے۔ ہرمن ہیس اور گراہم گرین کا نام میں لے ہی چکا ہوں۔ یہی نہیں بلکہ SAINT HOOD یا ولایت کے موضوع پر آسٹریلین ناول نگار موریس ویسٹ کی ناول دیکھیے خود جان اپڈائک نے خوبصورت کہانی SAINT کے عنوان ہی سے لکھی ہے۔ اس موضوع پر ایلیٹ کے ڈرامے بیسویں صدی کا گراں بہا سرمایہ ہیں، اور ازاک سنگر نے تو حیران کن کہانیاں لکھی ہیں۔

رہا جنس کی سرّیت اور ماورائیت کا معاملہ جس میں بانو قدسیہ کو دلچسپی ہے تو کاش وہ لارنس کے دو چار ناول ڈھنگ سے پڑھ لیتیں۔

اور جہاں تک متصوفانہ تجربات کا تعلق ہے پورا روحانی ادب فطرت کی سرّیت کے مکاشفات سے بھرا پڑا ہے۔ اور کامیو کے افسانے زانی عورت AN ADULTEROUS WOMAN کو تو میں مکاشفہ کا شاہکار سمجھتا ہوں جس میں صحرا میں تاروں بھرے آسمان کا عورت کا پُراسرار متصوفانہ تجربہ مباشرت کے ابتہاج کے استعارے کے ذریعہ ظاہر ہوا ہے۔

"راجہ گدھ" کی تیسری کہانی قیوم سے عمر میں بیس سال بڑی امتل طوائف کی ہے۔ امتل کا کردار اس وقت تک دلچسپ رہتا ہے جب تک وہ قیوم کے متعلق جذباتی اور اپنی دکھیاری ذات کے تعلق سے رقت انگیز نہیں بنتی۔ دونوں کے جنسی تعلق میں کوئی معنویت اور باہمی لگاؤ میں نفسیاتی گہرائی اور جذباتی پیچیدگی نہیں ہے اور گو امتل کی طرف بانو قدسیہ کا رویہ سخت گیر نہیں لیکن ان کے اندر جو مولوی میٹھا انھیں رزقِ حرام کا سبق پڑھا رہا ہے وہ انھیں زیادہ انسانی اور زیادہ ہمدردانہ رویہ اپنانے بھی نہیں دیتا۔ ناول میں طوائف کو لانے کی کوئی ضرورت ہی نہیں تھی کیوں کہ اس کا رزق سراسر حرام کا اور اس کا وجود گناہ آلودہ ہے۔ لیکن منٹو ایسا نہیں سمجھتا۔ وہ

نہ طوائف کے وجود کو گنہگار سمجھتا ہے نہ اس کی کمائی کو رزقِ حرام ۔ بلکہ اس کی نظر میں وہ سب سے زیادہ حلال کی کمائی ہے ۔ اسے اس کے پیشے پر نہ اعتراض ہے نہ اسے گھن آتی ہے ۔ اس نے طوائف پر جو کچھ لکھا اس کا مقصد نہ تو اسے سیتا اور مریم ثابت کرنا تھا نہ اس کے وجود پر لگی کالک کو دھونا ۔ بلکہ صرف یہ بتانا تھا کہ وہ ہماری تمھاری دنیا کی دوسرے انسانوں جیسی ہی ایک عام عورت ہے جس کا پیشہ اس کی انسانی شخصیت کو کم یا زیادہ اچھا نہیں بناتا ۔ وہ اندر سے عورت ہی رہتی ہے ۔ جس کے اندرونی جذبات اور احساسات دوسری عورتوں سے مختلف نہیں ہوتے ۔ وہ بھی بے لوث اور دردمند اور مامتا سے بھری ہو سکتی ہے ۔ یہ ایک بہت بڑا انقلابی قدم تھا ۔ دراصل منٹو نے قلم کے ایک ہی جھٹکے سے گناہ اور ثواب کے مذہبی پیمانوں کو انسانی اعمال کی کسوٹی کے درجے سے خارج کر دیا ۔ اگر آپ حالی کی "بیوہ کی مناجات" کو غور سے پڑھیں تو وہاں بھی یہی رویّہ کارفرما نظر آئے گا ۔ حالی نے بھی بیوہ کے المیے کو خالص انسانی سطح پر سمجھنے کی کوشش کی ہے اور اس کا کوئی مذہبی یا ماورائی حل تلاش نہیں کیا ۔ ہیومنزم اس طرح آرٹ کا بہت اہم عنصر بنتا ہے ۔ اس کی جگہ مذہب دردمندی نہیں بلکہ عقائد کی سخت گیری لے کر آتا ہے ۔ بہرحال امتل کو اس کا بیٹا قتل کر دیتا ہے اور یہ کہانی بھی ناول کی معنویت میں کچھ بھی اضافہ کیے بغیر ختم ہو جاتی ہے ۔ فلموں اور مقبولِ عام ناولوں میں ان عورتوں کو جو زنا بالجبر یا گناہ کا شکار ہوتی ہیں حادثے یا قتل کے ذریعہ خارج کر دیا جاتا ہے تاکہ کہانی کے سلجھتے دھاگوں میں وہ کوئی الجھاؤ پیدا نہ کریں ۔

ناول کا آخری باب "رات کے پچھلے پہر" ہے ۔ اور اس کا ذیلی عنوان ہے "موت کی آگاہی" اس باب میں ناول کی ساری گتھیاں سلجھ کر پھر سے الجھ جاتی ہیں ۔ قیوم اب آخری تجربے سے گذرتا ہے یعنی شادی کرنا ہے ۔ گویا نارمل زندگی حاصل کرنے کا یہ اس کا آخری علاج ہے یا پہلا قدم ۔ بہرحال وہ اپنی حبابی سولت سے لڑکی تلاش کرنے کے لیے کہتا ہے لیکن اس شرط کے ساتھ کہ لڑکی باکرہ ہو ۔ گویا یہ عابدہ امتل کے مردار جسموں کا گوشت کھا کر گدھ تھک گیا ہے ۔ سوال یہ ہے کہ مطلقہ کیوں نہیں ، نیاز فتحپوری کے شہاب کی طرح بیوہ کیوں نہیں ؟ یہ تو مردار نہیں ہوتیں بلکہ مظلوم ہوتی ہیں ۔ بہرحال روشن نام کی ایک لڑکی سے اس کی شادی ہوتی

ہے جو حجلۂ عروسی میں قیومؔ کو بتاتی ہے کہ وہ ایک بچّے کی ماں بننے والی ہے۔ قیوم پر بجلی تو گرتی ہے لیکن وہ سنبھل جاتا ہے۔ روشنؔ کو اپنی ہی گلی کے ایک پتنگ بنانے والے کے لڑکے افتخار سے محبّت تھی۔ بچّہ اسی کا ہے اور افتخار جدّہ میں ہے فطری طور پر قیومؔ روشنؔ سے کہتا ہے کہ وہ افتخار کو خط لکھے۔ وہ طلاق دے کر افتخار کے ساتھ اس کی شادی کرا دے گا ورنہ اس کے بچّے کو اپنالے گا۔ گدھ میں سے اب نئے قیومؔ کا جنم ہوتا ہے جو سنت ہے۔ لیکن قیومؔ کے لیے اب سنت بننا کچھ مشکل نہیں تھا۔ وہ موت کے قریب ہو رہا تھا اور اس باب پر موت کے گہرے سائے پڑے ہیں۔ لوگوں میں، چیزوں میں، اپنی زندگی میں اس کی دلچسپیاں جو شروع ہی سے کم تھیں اب ویسے بھی نہ ہونے کے برابر رہ گئی تھیں۔ روشنؔ کو اپنے پاس رکھ کر بھی کیا کرتا۔ بلکہ ٹھیک ہی ہے کہ افتخار موجود ہے اور وہ حق دار کو اس کا حق پہنچاتا ہے ورنہ روشنؔ سانپ کی وہ چھچھوندر بن جاتی جو نہ نگلتے بنتی ہے نہ اُگلتے۔ لہٰذا گدھ میں سے سنت کے جنم کا جو علامتی فائدہ میں بانو قدسیہ کو دینا چاہتا تھا وہ بھی نہیں دے سکا۔ اس کہانی کی مشابہت منٹو کے شاہ کار "باسط" سے ظاہر ہے۔ لیکن باسط میں سے ایک درد مند انسان اس وقت جنم لیتا ہے جب وہ اپنی دلہن کو، جس نے حرام میں حرام کے بچّے کا اسقاط کیا ہے، اپنا لیتا ہے۔ یہاں شیطان میں سے سنت نہیں بلکہ عام انسان میں سے ایک درد مند انسان کا جنم دکھایا گیا ہے جو بالآخر سنت کے مقام کو ہی چھوتا ہے۔

ان الجھاووں کے علاوہ آخری باب میں روحانیات کا بھی بہت زور ہے۔ ارواح کو بلایا جاتا ہے اور ان سے باتیں ہوتی ہیں۔ ایک بزرگ ہیں جو تصوّرِ اسمِ ذات سے اگلی دنیا کھولتے ہیں جس سے انسان عالمِ ناسوت سے پرواز کرتا عالمِ ملکوت، جبروت اور لاہوت میں داخل ہوتا ہے۔ پتہ نہیں کون سے عقائد کے مطابق ایسا ہوتا ہے کہ مرنے کے بعد فرشتے روحوں کو چھوٹے بڑے ڈبوں یا کیپسول میں بند کر کے سمندر کی تہہ میں چھوڑ آتے ہیں۔ کچھ روحیں ڈبے پر زور دیتی ہیں اور آزاد ہو کر سمندر کی تہہ سے نکل آتی ہیں۔ باقی تہہ میں قیامت تک کیپسول میں قید پڑی رہتی ہیں۔ ایک سائیں ہیں — جو سیڑھیوں کے ذریعے قبر میں اُترتے ہیں اور پروفیسر سہیلؔ اور قیومؔ بھی اُن کے ساتھ قبر کے تہہ خانے میں جاتے رہیں۔ یہاں انھیں موت کے فرشتے کی پھنکار گردن پر محسوس ہوتی

ہے اور یہاں وہ سمی اور قیوم کے باپ کی روح سے ملنے والے ہوتے ہیں۔ لیکن ایک دن قبر دھنس جاتی ہے۔ سائیں جی کو سمادھی مل جاتی ہے اور قیوم باہر ہی رہ جاتا ہے سائیں جی کے ساتھ عالم بالا پرواز کرنے کا اچھا موقعہ گنوا دیتا ہے۔" موت انسان کی محسن ہے۔ نہ آتی تو اس زندگی کو کتنی پائداری ہوتی جس میں حزن و ملال کے سوا کچھ نہیں"۔ ایک نورانی بزرگ کہتے ہیں۔" آج تم نے بہت بڑا موقعہ گنوا دیا۔ پیرو مرشد کے ساتھ چلے جاتے تو عاقبت سنور جاتی"۔" اگلی جمعرات کو تم کو یہیں اس لڑکی کا دیدار ہوگا، جس کا تم نے ذکر کیا ہے۔ اگر چوک گئے تو ساری عمر کے لیے مجذوب ہو جاؤ گے حواس قائم رکھے تو اس سے فیض حاصل ہوگا۔ دیکھو عرفان اور دیوانگی میں بس ایک حواس کا فرق ہوتا ہے۔ حواس قائم رہیں تو عرفان نہ رہیں تو دیوانگی"۔ بہر حال موت کی پرچھائیوں میں قیوم اتفاق سے موت کا سنہری موقعہ کھو کر زندہ رہ جاتا ہے۔ اور آفتاب لندن سے اپنے ابنارمل بچے کو لے کر آتا ہے جو عجیب عجیب خواب دیکھتا ہے۔ چاند کو دو ٹکڑے ہوتے دیکھتا ہے۔ وہ اپنے آپ کو دنیا کا نجات دہندہ سمجھتا ہے۔ کبھی کبھی وہ فر فر عربی بولنے لگتا ہے۔ عبرانی میں باتیں کرتا ہے۔" ابو! آپ کو نظر نہیں آتا وہ گنبد۔ اس کے DOME کے نیچے چودہ طاق ایک طرف۔ وہ دیکھیے ابو کبوتر اڑ رہے ہیں۔ مدینے کی سڑکوں پر لوگ بھاگ رہے ہیں اس گنبد کی طرف ۔۔ ۔۔۔ رومی، افریقی، امریکی ۔۔۔ ۔۔۔ اذان ہو رہی ہے ابو ۔۔۔ ۔۔۔ آپ کو لوگ بھاگتے ہوئے نظر نہیں آتے۔

اور ناول کا خاتمہ ان خوبصورت جملوں پر ہوتا ہے۔

" افراہیم خوابوں کی آخری سیڑھی پر سر بسجود تھا"

میں پاگل پن کی پہلی اور اسفل ترین سیڑھی پر مجوب کھڑا تھا۔

اور ہم دونوں کے درمیان انسان کا مسئلہ ارتقا کھنچی کمان کی مانند تنا ہوا تھا، انسان کو ایب نارمل سے سپر نارمل تک پہنچنے کے لیے جانے کس کس منزل سے گزرنا ہے ؟"

بس عام قاری ایسے ہی جملوں کے جھانسے میں آجاتا ہے اور" راجہ گدھ" کے سحر میں گرفتار ہو جاتا ہے۔ میں یہ کہہ چکا ہوں کہ بانو قدسیہ کی طاقت ان کی شگفتہ زبان اور نیم رومانی اسلوب میں ہے۔ یہ اسلوب کم از کم" راجہ گدھ" کی حد تک مصورانہ اور مرقع سازانہ کم ہے

اور سوائے قیوم کی ماں کی موت کے کسی تصویر کو نقش گر اور پُر تاثیر نہیں بناتا۔ لیکن اس اسلوب کے جوہر ان کے افسانوں میں کھلتے ہیں۔ گو بہت سی کہانیوں کے کل پُرزے ٹھیک سے نہیں بیٹھتے، لیکن جب جب افسانے کے وضعی رشتے موزوں ہوتے ہیں اسلوب افسانے کو یک لخت عام سطح سے بلند کر دیتا ہے۔

اب افسانوں کی بات چھڑی ہے تو "راجہ گدھ" کی بحث کو میں ان کے ایک افسانے "ہو نقش اگر باطل" کے ذکر ہی سے آگے بڑھاؤں گا۔ استعاروں سے چھلاچھل خوبصورت اسلوب میں لکھا گیا یہ افسانہ محبت کی تکون کی المناک کہانی ہے۔ ایک شادی شدہ ڈاکٹر جو ایک بچے کا باپ ہے ایک اور لڑکی کی محبت میں گرفتار ہوتا ہے اور شوہر بیوی اور یہ لڑکی تینوں ایک دوسرے کو اتنا چاہتے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کے بارے میں سب کچھ جاننے کے باوجود خاموش رہتے ہیں اور اسی خاموشی سے ایک دوسرے کو تباہ کر دیتے ہیں۔ بیوی نیند کی گولیاں کھا کر خودکشی کرتی ہے اور شوہر لڑکی کے ساتھ شادی کر کے مرحوم بیوی کی کربناک یاد اور نئے ازدواج کی مسرت میں زندگی گزار دیتا ہے۔ یہ افسانہ بھی شکنجبین کا گلاس ہے۔ اور خوبصورت استعاروں کے برف کے ٹکڑوں سے لبریز ہے اس لیے قاری چسکیاں لے لے کر پیتا ہے۔ لیکن افسانہ بے معنی ہے۔ چوں کہ یہاں رزقِ حرام کے نظریے کو اساس نہیں بنایا گیا اس لیے گدھ اور مردار خواری کا معنوی پہلو بھی نہیں ابھرتا۔ زیادہ سے زیادہ اس کہانی کو بیمار رومانیت کی نہایت ہی لجلجی اور جذباتی کہانی کہا جا سکتا ہے۔ رومانیت ایسی دلدل ہے جس میں بیوی کی خودکشی بھی دھنس جاتی ہے مجھے تو عنوان بھی سمجھ میں نہیں آیا۔ باطل نقش کس کا ہے۔ یہ عنوان تو سیمی، آفتاب اور قیوم کی کہانی کا ہونا چاہیے تھا کہ یہاں تینوں نقشِ باطل ہیں، کہانی میں قیمت عطیہ یعنی بیوی چکاتی ہے جو بے گناہ ہے اور نقش اسی کا مٹتا ہے۔

بانو قدسیہ کے افسانے عموماً عورت مرد کے اسی نوع کے آڑے ترچھے تعلقات پر مبنی ہیں جس کے سبب ان کے یہاں وہ رنگا رنگی نہیں جو ایک بڑے افسانہ نگار کی دنیائے افسانہ میں ہوتی ہے۔ اوّل تو یہ کہ زندگی ایسے رومانی قصوں سے عبارت نہیں۔ دوئم یہ کہ زندگی محض ازدواج بھی نہیں۔ ذاتی طور پر میں تو محسوس کرتا ہوں کہ بانو قدسیہ کو عورت مرد کے تعلقات کی کہانیاں

لکھتے وقت بہت احتیاط سے کام لینے کی ضرورت ہے۔ ان کے قلم میں ایک خاص قسم کی مریضانہ رومانیت کا زہر اس قدر بھرا ہوا ہے کہ اس کی نوک ازدواجی جوڑے کو چھو جاتی ہے تو وہ سانپ کے کاٹے کی طرح نیلا پڑ جاتا ہے صرف بیدی سے مثال قائم کریں تو ازدواجی زندگی کا ایک رومان ہے جو "گرم کوٹ" میں جھلکتا ہے ایک رزمیہ ہے جو "اپنے دکھ مجھے دے دو" میں بیان ہوا ہے۔ ایک المیہ ہے جس کا شاہکار "گرہن" ہے اور ایک طربیہ ہے جو "ہڈیاں اور پھول" میں ظاہر ہوا ہے۔ منٹو کے یہاں ازدواجی زندگی کے جنسی نفسیاتی پہلو اور عصمت کے یہاں اس کے جنسی نیز سماجی اور اخلاقی پہلو نمایاں ہیں۔ لارنس اور جان اپڈائک کی بے شمار کہانیاں ازدواجی زندگی کا ژرف بیں مطالعہ پیش کرتی ہیں۔ اس معاملے میں اہم نکتہ یہ ہے کہ افسانہ نگار کو نفسیاتی اور سماجی حقیقت کی بڑی پاس داری کرنی پڑتی ہے۔ چوں کہ ایسی کہانیاں انسانی تعلقات کی ہیں اس لیے لازمی طور پر ان کا سروکار طور طریقوں اور زندگی کے قرینوں سے ہوتا ہے جو نفسیاتی اور سماجی حقیقت نگاری کا تقاضا کرتی ہیں۔ بانو قدسیہ کی فن کارانہ کمزوری سامنے کی چیز ہے۔ ان کی حقیقت نگاری میں کھوٹ ہے۔

یہی بات ہم ان کی مذہبیت، روحانیت، سریت، ماورائیت اور تصوف کے متعلق کہہ سکتے ہیں۔ یعنی یہ کہ انھیں جتنا ماورائی ہونا چاہیے تھا اتنی نہیں ہیں۔ ان کی ماورائیت بھی ارضی ہے اور روحانی سربلندی اور سرشاری کی بجائے ان کے یہاں قبر کی تاریکیوں میں روحوں سے ملاقات کا بدن میں پھریریاں پیدا کرنے والا بیان ملتا ہے۔ مذہب تصوف اور روحانیت ان کے یہاں ایک رومانی احساس اور ماورائی تخیل کی توسیع نہیں بلکہ اس ذہنیت کا شاخسانہ ہے جو مذہب کو کرشموں، قبروں، روحوں، خوابوں اور بشارتوں گویا عامیانہ توہمات کے ایک پورے کارخانے سے بلند ہونے نہیں دیتا۔ ان کا سریت پسندانہ احساس نہ تاروں بھرا آسمان دیکھتا ہے نہ کہساروں کی خاموش باتیں سنتا ہے۔ نہ وہ رگِ سنگ میں لہو کی گردش دیکھ سکتی ہیں نہ گل کی کلی چٹک کر انھیں کوئی پیغام دیتی ہے۔ جب موقعہ آیا کہ رومانی تخیل ایک جست لگائے اور ناپید اکنار فضاؤں میں آوارہ بادل کی طرح اڑتا پھرے انھوں نے اس کے ہاتھ میں بدنا تھما دیا اور وضو کرانے بٹھا دیا۔ ان کے یہاں روحانیت توہمات کی بیڑیوں میں جکڑی ہوئی ہے۔ اور تو

کچھ نہیں کاش وہ ہرمن ہیس کے ناول اور افسانے پڑھ لیتیں۔

مذاہبِ عالم کی بنیاد جبلت پر ہے۔ خدا کے قہر و غضب کا خوف، آفاتِ آسمانی، نارِ جہنم اور عذابِ قبر کا خوف ـــ اور ان سب کا سرچشمہ ہے موت کا خوف۔ فطرت کے تناظر میں موت بقول چکبست ان اجزا کی پریشانی ہے جس کے باہم ملنے سے زندگی کی نمود ہوئی تھی لاکھوں کروڑوں سال سے ارب ہا ارب پرندے فطرت کی آغوش میں پیدا ہوتے بکھرتے اور پھر فطرت کا جزو بنتے رہتے ہیں۔ کروڑوں کی تعداد میں چڑیاں کہاں پیدا ہوتی ہیں اور کہاں مر کھپ جاتی ہیں۔ ہمیں پتہ بھی نہیں چلتا۔ تمام جانوروں میں صرف ایک آدمی ہے جو مرنا نہیں چاہتا۔ اس کی ابدیت کی خواہش نے دنیا کے تمام مذاہب کو ایسے ناکوں چنے چبوائے ہیں اور مابعد الطبیعاتی طلسمات کے ایسے کارخانے کھلوائے ہیں کہ خدا اور اس کی خدائی مضحکہ خیز بن گئے ہیں۔ مذاہب موت کو انسان پر آسان کیا کرتے اسے اور مشکل بنا دیا اور ابدی عذاب کا پھندا اس کے گلے میں ڈال دیا۔ تصوف کا سب سے بڑا کارنامہ ہی یہ ہے کہ ایک ہی جست میں وہ تمام مذاہب سے بلند ہو جاتا ہے اور طاقت اور قہاری کو محبوبیت اور جمال میں بدل دیتا ہے اور خوف کی بجائے عشق کے جذبے کو اپنی اساس بناتا ہے۔ تصوف یا سریت نے دنیا کے ہر ادب کو اتنا رنگ و آہنگ بخشا تو اس کا سبب یہی ہے کہ تصوف کا تعلق حسن عشق اور کیف و سرشاری اور انبساط و نشاط سے ہے۔ یہ بات غلط نہیں کہی گئی کہ تصوف مذہب کی جمالیات ہے اور گیت، سنگیت، رسم و رواج اور میلوں ٹھیلوں کے ذریعے ایک عام آدمی کی مذہبی زندگی میں تہذیبی رنگ بھرتا ہے۔ قرۃ العین حیدر کے ناول "چاندنی بیگم" کا سب سے اچھا باب "کلچر ہیرو" کا ہے جس میں تصوف کے اسی تہذیبی تناظر کو خوب صورتی سے پیش کیا گیا ہے جب کہ "گردشِ رنگ چمن" میں میاں صاحب کے کرشموں اور معجزات کے ذریعے روحانی شخصیت کا جو خاکہ وہ تعمیر کرنا چاہتی تھیں اس میں انھیں اتنی کامیابی نہیں ملی۔

اس کا مطلب یہ نہیں کہ ناول روحانیت کا بیان نہیں کر سکتا۔ دراصل روحانی مکاشفات کا بیان گو خود شاعری کی دسترس میں نہیں ہے لیکن تخیل اور فطرت کے سرّی تجربات کا بیان وہ کر سکتی ہے جیسا کہ ورڈزورتھ اور شیلی کی شاعری سے ظاہر ہے۔ البتہ روحانی تلاش کی کہانی

ناول بہت اچھے طریقے پر سنا سکتا ہے۔ ہرمن ہیس کے ناول یہاں مثالی حقیقت رکھتے ہیں کرشمہ یا معجزہ اس تلاش کی آخری منزل ہو سکتی ہے جیسا کہ سامرسٹ ماٖم کے مشہور ناول "مون اینڈ سکس پنس" میں وہ رشی جس کے ہاتھ میں سکہ پگھل جاتا ہے اس تلاش کی آخری منزل ہے جس سے ناول کا آغاز ہوتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ سادھک یا سالک راہ یا جاتری کی تھیم کا استعمال جس خوبی سے ہماری فلموں نے کیا ہے اس کی مثال ہمارے ناولوں میں نہیں ملتی۔

اب جب کہ فلم کا ذکر آ ہی گیا ہے تو اپنی بات میں ایک فلم کے تذکرے پر ہی ختم کروں گا جس کی مشابہت "راجہ گدھ" کی تھیم سے بہت گہری ہے۔

مجھے پتہ نہیں اس دنیا میں رزقِ حرام سے کیا مراد لی جائے اور میں یہ بھی نہیں جانتا کہ آیا اس دنیا میں آدمی رزقِ حرام سے بچ سکتا ہے ـــــ لیکن اس دنیا میں ایک نہیں ہزاروں آدمی ایسے مل جائیں گے جو فیصلہ کرتے ہیں کہ وہ حطام دنیا کی لالچ میں نہیں پھنسیں گے اور رشوت نہیں لیں گے اور سرکار کی کوئی چیز اپنی ذات کے لیے استعمال نہیں کریں گے (یعنی حضرت علی کے اسوۂ حسنہ کی پیروی کریں گے کہ بیت المال کا کام کاج پورا ہوا تو موم بتی بجھا دی اور اپنے مطالعے اور لکھنے کے کام کے لیے اپنی موم بتی جلالی) ہاں ایسے لوگ دنیا میں ہوتے ہیں اور بے داغ زندگی گذارتے ہیں۔

ایسے ہی ایک آدمی پر رشی کیش مکرجی نے فلم بنائی تھی جس کا نام تھا "ستیہ کام"۔ اس فلم کی کہانی راجندر سنگھ بیدی نے لکھی تھی۔ یہ ہندوستان کی چند بہت ہی اچھی فلموں میں شمار ہوتی ہے۔

"ستیہ کام" ایک ایسے آدرش وادی نوجوان کی کہانی ہے جو رشوت اور بے ایمانی کے پیسے کو ہاتھ لگانا پاپ سمجھتا ہے لیکن اس پاپ نگری میں اسے پاکیزہ زندگی گذارنے اور اپنانے کے لیے ایسی ایسی آزمائشوں اور کٹھنائیوں سے گذرنا پڑتا ہے کہ زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔ اس کے مرنے کے بعد اس کا ایک کلرک دوست اس کی بیوی سے کہتا ہے کہ وہ تو شری رام کرشن پرم ہنس اور رمن مہارشی قسم کا آدمی تھا۔ دیکھیے سنت ہمارے بیچ میں ہوتا ہے تو ہم پہچانتے نہیں ہیں، جب وہ خانقاہ نشین ہوتا ہے تو ہمارے لیے سنت ہو جاتا ہے۔ اخلاقی آئیڈیالزم کی آخری

منزل SAINTLINESS ہی ہے اور اس منزل تک پہنچنے کے لیے آدمی کو بڑی یا تناؤں سے گذرنا پڑتا ہے۔ اس فلم کی خوبی یہ ہے کہ خیر و شر کی اس دنیا میں ایک معمولی آدمی اپنے اخلاقی استقلال کے ذریعے ایک عظیم آئیڈیل کا اثبات کرتا ہے۔ بانو قدسیہ کے ناول میں آئیڈیل کا اثبات نہیں ہے بلکہ آئیڈیل کے نہ ہونے کے منفی اثرات کا بیان ہے جو پوری انسانیت کا CONDEMNATION بن جاتا ہے۔ بیدی کی فلمی کہانی 'معمولی میں سے غیر معمولی آدمی کے جنم کی داستان سُناتی ہے اور "راجہ گدھ" اس ڈائمنشن سے محروم ہے۔ یہ بتانا بہت مشکل ہے کہ ایماندار آدمی کیا نہیں کھاتا۔ یہ بتانا بہت آسان ہے کہ گدھ کیا کھاتا ہے۔



# بورژوازی بورژوازی

## (عنوان کے لیے افتخار جالب سے معذرت کے ساتھ)

اب جبکہ تاریخِ انسانیت کی سب سے خوں خوار صدی ـــــ ہماری آپ کی پیاری بیسویں صدی، ـ برقی روشنیوں میں جگمگاتی، منشیات کے نشہ میں چور، AIDS کے جراثیم سے کھدبداتی کیمیاوی آلودگیوں سے زہرناک، عالم گیر جنگوں، ملکی لڑائیوں، قبائلی خانہ جنگیوں اور نسلی اور مذہبی فسادوں کے لہو میں نہائی، شہر شہر بم کے دھماکوں، قریہ قریہ دہشت پسندی اور ہر کوچہ و برزن میں قتل و غارت گری کا ننگا کھیل کھیلتی رخصت ہو رہی ہے تو ایک سوال جو ابھر کر سامنے آتا ہے یہ ہے کہ کیا تمدن انسان کی کھال جتنا بھی گہرا ثابت ہوا۔ اس کا جواب ایک پادری کے یہ الفاظ ہیں کہ آدمی کا خون بپتسمہ کے پانی سے زیادہ ہی گاڑھا ثابت ہوا ہے۔ تہذیب اور تمدن صرف ظاہری چمک دمک ہے۔ آدمی کو ذرا کرید دیجیے اور اندر سے خوں خوار بھیڑیا باہر آئے گا۔ اب تو ہم ایوان کارامازوف کی طرح یہ بات بھی نہیں کہہ سکتے کہ "میں خدا کا انکار نہیں کرتا، لیکن اپنی ٹکٹ شکریہ کے ساتھ واپس کرتا ہوں" کیوں کہ ٹکٹ واپس کرنے کے لیے خدا چاہیے، اور خدا یا تو نیطشے کے لفظوں میں مرگیا ہے یا اگر ہے تو کمپیوٹر عہد کے نٹ کھٹ بالک کی طرح ہائی ٹیک وارفیر کی وڈیو گیم کھیلتا نظر آتا ہے۔ اس جہاں سے بے نیاز جو اس کے شوقِ ایجاد کا ستم ظریف مذاق ثابت ہوا ہے۔

اقبال بھلے کہیں کہ تو نے رات بنائی اور میں نے دیا بنایا۔ پُر اسرار کائناتی رات کے سامنے دیا کتنا حقیر ہے اس کی طرف عسکری کو اشارہ کرنا تھا اور وہ کر گئے اور انسانی عظمت اور تسخیرِ قدرت کی باتوں کو یادہ ہوا ثابت کر گئے۔ تکوینی سطح پر مشیتوں کے اس کھیل میں بھلے آدمی دعویٰ کرے کہ مشیتوں کی کلائی مروڑ سکتا ہوں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ قدرت کے خلاف آدمی

ہاری ہوئی جنگ لڑتا رہا ہے کیوں کہ یونانی المیہ ہیرو کی مانند پہلے ہی سے اس کا مقدر طے ہو چکا ہے۔ موت برحق اور یقینی ہے۔ اسے مرنا ہے اور موت ہر چیز کو بے معنی بنا دیتی ہے۔ موت کا اختیار قدرت کے ہاتھ میں ہے۔ کائنات کتنی بے نیاز، کٹھور، خاموش اور پُراسرار ہے۔ اپنا کوئی راز عیاں نہیں کرتی۔ اس کی اندھی طاقتوں کے خلاف آدمی کی لڑائی کتنی غیر مساوی الم ناک اور اپنی آخری شکل میں مضحکہ خیز ہے۔ زندگی کی بازی تو آدمی جنم لیتے ہی ہار جاتا ہے کیوں کہ وجود میں آتے ہی اس کا سفر مسلسل عدم کی طرف ہے۔ زندگی گویا اپنی سرشت ہی میں ٹریجک ہے۔

زندگی کا المیہ قابلِ برداشت بنتا ہے اگر عدم محض خلا نہ ہو اور موت محض فنا نہ ہو۔ زندگی روشنی پاتی ہے معنویت کے اس موتی سے جو عدم کے صدف میں ہوتا ہے۔ لیکن آدمی کا المیہ یہ ہے کہ ماورائی عقائد اور فلسفے اس کی خوں چکاں تاریخ کی تفہیم میں اس کی کوئی مدد نہیں کرتے۔ جس بات نے ایوان کارامازوف کو نظامِ خداوندی سے بددل کیا تھا وہ اس دنیا میں انسان کا بے معنی دکھ اور بپتا تھی۔ ایک غلام کے لڑکے نے زمیندار کے پیارے کتے کو پتھر مار دیا۔ زمیندار نے تمام غلاموں کو بڑے باغ میں جمع کیا۔ قصوروار لڑکے کے کپڑے اتار کر کہا کہ بھاگو اور پھر اس کے پیچھے شکاری کتوں کا غول چھوڑ دیا۔ ایوان جاننا چاہتا ہے کہ نظامِ خداوندی میں اس ظلم کا جواز کیا ہے۔ یہی سوال آشویز کے گیس چیمبروں کے سامنے ان بچوں کو کھیلتے دیکھ کر پیدا ہوا جن کی ابھی باری نہیں آئی تھی اور جو تھوڑے وقت کے بعد ان گیس چیمبروں میں بھسم ہونے والے تھے۔ اسی سوال کے ساتھ آنکھیں آسمان کی طرف اُٹھ جاتی ہیں جب وہ دیکھتی ہیں کہ قومی اور قبائلی دنگوں میں کم سن لڑکیوں پر عزازیل کی کمیں گاہ کے کتے کیسے ہوس ناک دانت نکالے یلغار کرتے ہیں۔

جب آدمی مشیتوں کے کھیل کے معنی سمجھنا چاہتا ہے تو دوستوو سکی کا ایوان کارامازوف پیدا ہوتا ہے۔ ایوان کارامازوف نہیں لیکن دوستوو سکی عیسائیت میں پناہ لیتا ہے۔ مشیتوں کے سامنے سر جھکا دیتا ہے۔ جب وہ سر نہیں جھکاتا، جو اسے سمجھ میں نہیں آتا اسے قبول کرنے سے انکار کر دیتا ہے تو کامیو کا باغی پیدا ہوتا ہے جو ایوان کارامازوف ہی کا ایک روپ ہے۔ جب انسان کی سرشت میں پنہاں تفہیم کی خواہش اور کائنات کی

غیر عقلی طاقتوں کے درمیان تصادم پیدا ہوتا ہے تو ایبسرڈ جنم لیتا ہے۔ ایبسرڈ کیا ہے؟۔ ایک ایکٹر کا اپنی سیٹنگ سے ربط کھو دینا۔ اب وہ اسٹیج پر میکانکی طور پر رٹے ہوئے مکالمات بولتا ہے لیکن اُن کے معنی نہیں سمجھتا۔ وہ خلیفۃ الارض ہے لیکن وہ نہیں جانتا کہ اس کے فرائض کیا ہیں۔ اسے کون سے کام کرنے ہیں۔ قلعہ کے دروازے بند ہیں۔ اور صاحبِ اقتدار لوگوں سے رابطہ قائم نہیں ہوتا۔ یہ کافکا کا افسانہ ہے۔ ایک رواقی جذبہ کے تحت ــــ (سی سی فس کی وہی رواقیت کہ چٹان کو ڈھکیل کر پہاڑ کی چوٹی پر لے جانا جہاں سے پھر وہ گرتا گراتی نیچے لڑھک آتی ہے) اس پلیگ کا مقابلہ کرنا جس کی زد میں پوری بستی آتی ہے۔ یہ کامیو کا افسانہ ہے۔

اکبرالہ آبادی نے بات تو عقل کی کہی تھی کہ جو سمجھ میں آگیا وہ خدا کیوں کر ہوا، لیکن جو سمجھ میں نہیں آتا اسے عقلیت پسند دماغ بطور خدا کے قبول بھی نہیں کرتا۔ عقلی آدمی خدا کو بھی اپنی عقلی اور انسانی کسوٹی پر پرکھتا ہے اور خدا اسے شبیر حسین خاں سے چھوٹا نظر آتا ہے۔ دوبدھا دہی پیدا ہو گئی کہ آدمی پھر بڑا بن گیا، ــــ وہی آدمی جس کے کرتوتوں سے گھبرا کر آدمی نے خدا میں پناہ ڈھونڈھی تھی۔

ذرا ماورائیت سے اس طرف تاریخ میں آیئے۔ جیمس جائیس کے ہیرو اسٹیفن ڈیڈالس نے کہا کہ تاریخ تو ایک ڈراؤنا خواب ہے فن کار تاریخ کے خلاف بغاوت کرتا ہے۔ یہ اس کا ہیروئک عمل ہے۔ لیکن تاریخ کی اندھی طاقتیں اسے کچلتی ہوئی نکل جاتی ہیں۔ وہ جانتا ہے کہ وہ مارا جائے گا مگر وہ انھیں چیلنج کرنے سے باز نہیں رہتا۔ وہ بہ یک وقت باغی بھی ہے، ہیرو بھی، اور صیدِ زبوں بھی۔ ان تین لفظوں میں بیسویں صدی کے فن کار کے تخلیقی کردار کی تاریخ سمائی ہوئی ہے۔

خوں خوار درندہ صفت آدمی کو دیکھ کر آدمی نے یہ سوال پوچھا ہے کہ کیا واقعی خدا نے آدمی کو اپنی صورت پہ بنایا ہے۔ رومانیوں نے انسان کے شیطانی رُوپ کو پیش کیا جو اُن کے نزدیک اس کائنات کا جواب تھا۔ جس پر یزداں کی نہیں اہرمن کی حکمرانی تھی۔ بائرن نے کین اور منفرڈ جیسے ڈرامے لکھے اور کامیو نے کیلی گولا جو ہر چیز

کو تباہ کرتا ہے حتیٰ کہ خیر و شر کی تفریق بھی مٹا دیتا ہے۔ لیکن میرے نزدیک اس سلسلہ کا سب سے بڑا افسانہ ہمارے یہاں لکھا گیا اور وہ ہے بیدی کا افسانہ "بولو"۔ "بولو" کی تھیم یہ ہے کہ اس شیطانی دنیا میں جینا اتنا مشکل نہ رہے اگر سرے سے خیر کا وجود ہی نہ ہو۔ راکھشسوں کی دُنیا میں دیوی کا کیا کام — اور دیوی ہے ایشو، ایک ماں، ایک گرہستن حسن اور معصومیت کی مورت۔ دھن کے دیوتا گن پتی کے جلوس میں ونایک ایشو کا قتل کرتا ہے۔ کیوں؟ تاکہ دُنیا میں دیوی رہے ہی نہیں۔ یہ قتل ونایک اس گھور اندھکار اور نراشا کے عالم میں کرتا ہے جب ایک اچھا کام کرنے کی پاداش میں پولیس اس پر اتنا ستم گذارتی ہے جسے صرف اس جیسا مضبوط کاٹھی کا آدمی ہی جھیل سکتا ہے۔ ونایک کی نظر میں یہ دُنیا اب خیر و شر کی رزم گاہ بھی نہیں رہی، محض شر کا گہوارہ بن گئی ہے۔ ایسی دنیا میں دیوی کا نہ ہونا ہی بہتر ہے یہاں زندگی معنی کھو دیتی ہے اور قتل معنی خیز بنتا ہے۔ پُر تشدد دُنیا اپنی المناکی بھی کھو چکی ہے، اور محض ہولناک رہ گئی ہے۔ باپ اپنی بیٹیوں کے سینہ میں خنجر بھونک دیتا ہے تاکہ فسادیوں اور فوجیوں کے ہاتھوں اُن کی عصمت ریزی نہ ہو۔ زندگی نے اپنے معنی کھو دیے اور قتل پھر معنی خیز بن گیا۔

عقل و خرد کی برتری کا جو دَور نشاۃ الثانیہ سے شروع ہوا تھا پہلی عالم گیر جنگ نے اس کا خاتمہ کر دیا۔ ۱۹۱۴ء تک آزولڈ سپینگلر نے اپنی کتاب مغرب کا زوال مکمل کر لی تھی۔ پہلی جنگِ عظیم مارکس، فرائڈ فریزر اور ینگ کے اس خیال کی تصدیق تھی کہ آدمی بہت عقلی جانور نہیں جو خود کو اور گرد و پیش کو کنٹرول کر سکے، بلکہ تاریک قوتوں اور جبلتوں سے بھرا ہوا ایک ناقابلِ فہم وجود ہے جو اپنے اندر اور باہر کی اُن طاقتوں کو سمجھ نہیں پاتا جن کا وہ شکار ہے۔

کرکے گارد کی عیسائی وجودیت اور سارتر کی الحادی وجودیت ایک ہی سکّہ کے دو رُخ ہیں۔ کرکے گارد نے بتایا کہ تاریخ کچھ بھی نہیں۔ اصل مسئلہ تو انسان اور خدا کے رشتہ کا ہے۔ عقل خدا کے وجود اور اس کی اچھائی کو ثابت کرنے سے قاصر ہے۔ ایمان اندھیرے میں ایک چھلانگ ہے جو آدمی اس لیے بھرتا ہے کہ وہ وجود کی ہیبت، دہشت

اور کرب کو برداشت نہیں کر پاتا۔ سارتر نے کہا کہ خدا ہو یا نہ ہو وجود کی ہیبت، وحشت اور اس کا کرب برقرار رہتا ہے۔ خدا کے ہونے نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ایلیٹ کے نزدیک خدا اور اس کی بنائی ہوئی دنیا کے بیچ ایک بڑی خلیج پیدا ہو گئی ہے۔ آدم کے گناہِ اوّلیں کے سبب یہ دنیا ایک گناہ آلود دُنیا ہے جس میں انحطاط تبدیلی کی سرشت ہی میں موجود ہوتا ہے۔ لہٰذا ایلیٹ تمام تغیّرات کے درمیان جو چیز تغیّر نا آشنا ہے اس کی تلاش کرتا ہے۔ یہی گھومتے پہیئے کا ساکن مرکز ہے۔ ایسی چیزیں باہم مل کر روایت کی تشکیل کرتی ہیں۔ ایلیٹ کا روایت کا نظریہ زمانی نہیں مکانی ہے۔ فن اور فکر کے عظیم شاہکار ہمارے سامنے ایک نقشہ کی مانند بکھرے ہوئے ہیں۔ اُن سے رابطہ آدمی کو تاریخ اور وقت کے جبر سے بلند کر دیتا ہے۔

ایلیٹ محسوس کرتا ہے کہ صنعتی نظام کے بے دریغ اندھا دھند پھیلاؤ نے ہر طبقہ میں عورتوں اور مردوں کے ایسے ہجوم کو جنم دیا ہے جو روایت سے کٹا ہوا، مذہب سے بیگانہ اور اجتماعی ترغیب MASS SUGGESTION کا شکار ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں انسانوں کی بھیڑ پیدا کرتا ہے اور جہاں تک بھیڑ کا تعلق ہے اس بات سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ بھیڑ اچھا کھاتی ہے، اچھے مکانوں میں رہتی ہے اور منظم ہے ایلیٹ کی بنیادی لڑائی تو میکانکی آدمی کے خلاف ہی تھی۔ خیر و شر کی آگہی کے ساتھ آدمی جو گناہ کرتا ہے اسے وہ اس ثواب پر ترجیح دیتا ہے جسے آدمی میکانکی طور پر کرتا رہتا ہے۔

بھیڑ کی نفسیات کے متعلق ایلیٹ سے بھی قبل سیاسی اور سماجی مفکر جان سٹوارٹ مِل لکھ چکا تھا:

"لوگ جو کچھ بھی کرتے ہیں اس میں مروجہ اطوار سے موافقت کا خیال وہ سب سے پہلے کرتے ہیں۔ ان کی پسند بھیڑ کی پسند ہوتی ہے۔ وہ انتخاب بھی انہی چیزوں میں سے کرتے ہیں جو عموماً لوگوں میں عام ہوتی ہیں۔ شخصی پسند، شخصی مذاق، اور طرزِ عمل کی انفرادیت سے اس طرح دامن بچایا جاتا ہے گویا یہ جرائم ہوں ... اپنی فطرت کی پیروی نہ کرنے کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ لوگوں کے پاس اپنی ایسی کوئی فطرت ہی نہیں بچتی جس کی پیروی کی

جائے ۔۔۔۔ ۔۔ میرے کہنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ وہ ان چیزوں کی بجائے، جن کی طرف اُن کی طبیعت راغب ہوتی ہے اُن چیزوں کا انتخاب کرتے ہیں جو عام اور رسمیہ ہیں۔ دوسری چیزوں کے لیے رغبت پیدا ہوتی ہی نہیں۔"

دراصل فن کار کا بنیادی سروکار ہمیشہ انسانی صورتِ حال سے رہا ہے۔ وہ تاریخ کے ہر موڑ پر ایک ہی سوال پوچھتا ہے۔ میں کون ہوں اور اس دنیا میں کیا کر رہا ہوں۔ نوئل کوارڈ اور برنارڈ شا میں فرق کرتے ہوئے ایلیٹ کہتا ہے کہ نوئل کوارڈ جیسے لوگ ادب اس طرح تخلیق کرتے ہیں گویا انسان کا کوئی ماورائی ڈائمنشن ہی نہیں، اور اس کے مسائل ڈرائنگ روم کے مسائل ہیں۔ اس کے برعکس ذرا دیکھیے، ایلیٹ کہتا ہے کہ عقلیت پسند اور افادیت پسند آدمی کی حسیت نے سینٹ جان میں احساسات اور جذبات کے کیسے آفاق روشن کیے ہیں۔

تاریخ میں ادیبوں اور فن کاروں کی نظر میں کیوں بورژوازی ہمیشہ مشکوک اور مشتبہ رہا ہے؟ ۔ اس کا سیدھا سا جواب یہ ہے کہ لکھنے والوں کا تعلق ہمیشہ قدروں سے رہا ہے۔ فرانس کے وہ فن کار جن کا تعلق بورژوا طبقہ سے تھا۔ لیکن جو اشرافیہ کی ملازمت میں تھے وہ انقلاب فرانس کے بعد بھی جب کہ اشرافیہ کا زوال ہوا اور بورژوا برسرِاقتدار آیا ایسا ادب تخلیق کرتے رہے جس کا سروکار قدروں سے تھا اور یہ قدریں اشرافیہ کی دی ہوئی تھیں۔ ان قدروں کا تعلق اتنا افادیت سے نہیں تھا، جتنا کہ ایک مہذب اور شائستہ شخصیت کی تعمیر سے تھا۔ بھلا بورژوا کو ایسے روپ میں کیا دل چسپی ہو سکتی تھی جو اس کی افادیت اور کفایت شعاری، اور گنتی اور محنت کو حقارت کی نظر سے دیکھتا ہو۔ چنانچہ بورژوا آرٹ سے بے نیاز اپنا کام کرتا رہا اور ادیب و شاعر اس سے کھنچاؤ اور بیزاری محسوس کرتے رہے۔

بورژوازی کا ہر کام سوچا سمجھا محتاط، جو کھا ہوا، محدود افادیت کا حامل نفع انعام یا بدلہ کی لالچ میں ہوتا۔ بھلا وہ انتونی جیسا عاشق کیسے بن سکتا تھا جو کہے I HAVE KISSED AWAY KINGDOMS اس کے پاس اگر شاہوں کی طاقت کا جلال

نہیں تھا تو غریبوں کے انکسار، صبر اور ایثار نفسی کا وہ جمال بھی نہیں تھا جو مغرب میں مسیح کے حلم اور مشرق میں صوفیا کے فقر کو نمونہ بنانے سے حاصل ہوتا تھا۔ بورژوا کی زندگی عموماً نارمل، معمولی سطحی اور صحت مند ہوتی ہے۔ یہ نارمل زندگی نہ تو زندگی کی معنویت کو آشکار کر سکتی نہ انسانی مقدّر اور صورتِ حال کے مسائل پر روشنی ڈالتی۔ بورژوا انسانی معاشرے کو کوئی بڑے نصب العین دینے سے قاصر تھا۔

آڈن نے بتایا ہے کہ شعری مزاج بڑے سپاہی، پہلوان، بڑی وراثت پانے والی خواتین، اچھے خاندانوں کے نوجوان، بڑے لیٹروں اور بڑے پاگلوں کی طرف کیوں کھنچتا ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ شاعر کے لیے انسانیت دو گروہوں میں بٹی ہوئی ہے۔ ایک تو وہ بے حد مختصر تعداد کے لوگ جو باصلاحیت ہیں اور جو شیکسپیئر کے الفاظ میں اپنے چہروں کے آپ مالک ہیں اور دوسرا وہ بڑا گروہ جو بے چہرہ ہے، جو کچھ بھی نہیں۔ اس سوال کے جواب میں کہ وہ لوگ جن کا آرٹ سے کوئی سروکار نہیں ہوتا وہ کیا ہوتے ہیں۔ E.E.CUMMINGS نے کہا تھا۔ کچھ بھی نہیں ہوتے۔

دورِ وحشت میں زندگی اجتماعی تھی۔ انفرادی ملکیت کا کوئی شعور نہیں تھا۔ اعلیٰ اور ادنیٰ میں کوئی فرق نہیں تھا۔ بربریت کا دور سماجی جارحیت یعنی جنگ اور فتح کا دور تھا۔ غنیم اور آقا سب کے سب مرد تھے۔ عورتیں قیدی بنائی گئیں اور ان کا کام خدمت گذاری تھا۔ بربریت کے ترقی یافتہ دور میں وہ اشرافیہ پیدا ہوا جس کے مشاغل غیر محنتی کام تھے یعنی جنگ، حکمرانی، ادب اور کھیل کود، یہ کام ایسے تھے جنھیں کرنے کے لیے آدمی کو روزمرّہ کی محنت اور مشقت سے بری الذمّہ رہنا پڑتا تھا۔ محنت سے یہ رستگاری معاشی برتری پر مبنی تھی اور چوں کہ یہ برتری آدمی کی غاصبانہ، فاتحانہ اور لوٹ کھسوٹ کی طاقتوں کا نتیجہ تھی اس لیے اس کی یہ سرگرمیاں نہ صرف قابلِ احترام تسلیم کی گئیں بلکہ مردانہ بھی۔ اب شاید آڈن کی بات زیادہ واضح طور پر سمجھ میں آئے گی۔ ایک دوکاندار اور کارخانہ دار کی جگہ کیوں لٹیرے، آوارہ گرد، عاشق مزاج اور پاگلوں کی طرف شعری مزاج کشش محسوس کرتا ہے۔ بائرن کا ڈان وان،

سروینٹس کا ڈان کیو ہوٹو، فیلڈنگ کا ٹام جانس، پکارسک یعنی چوروں کے ناول، گورکی کے آوارہ گرد مارک ٹوین کے بھگوڑے بچے۔ دوستوو سکی کے عظیم پاگل، منٹو کے دلال طوائفیں، غنڈے، بیدی کے بھولے بچے، بکاؤ باپ، اور عاشق مزاج بوڑھے، عصمت کی نانیاں، پھوپھیاں اور باندیاں اس بات کی دلیل ہیں کہ تخلیقی ذہن کاروباری اور ارضی مقاصد سے کیسا بدکتا ہے۔

برٹرنڈ رسل اپنی خود نوشت میں روس کی ملاقات کے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ روس میں مشین کا زندگی پر دباؤ دیکھ کر طبیعت گھٹنے لگتی ہے۔ لیکن میرا خیال ہے کہ یہ حکومت روس کے لیے بہترین ہے۔ اگر آپ پوچھیں کہ دوستوو سکی کے کرداروں پر حکومت کیسے کی جا سکتی ہے تو آپ میری بات سمجھ سکیں گے۔ لیکن پھر بھی یہ صورتِ حال لرزہ خیز ہے۔ روس اپنے ایک ایک کسان کی حد تک فن کاروں کی قوم ہے۔ اور بالشویکوں کا مقصد انھیں محنت کش اور جتنا بن سکے اتنا یانکی YANKEE بنانے کا ہے۔

کیا یہ بات ہم ہمارے ملک کے متعلق نہیں کہہ سکتے کہ یہ تو راس گربی اور بھانگڑا ناچنے والوں، دوہوں اور چوپائیاں گانے والوں، تیرتھ یاترا کرنے والوں کا دیس تھا جسے صنعتی نظام کی بھگدڑ نے ایسا حواس باختہ کیا ہے کہ وہ اپنی زندگی کا آہنگ کھو بیٹھا ہے اور خوش رہنے کی اپنی فطری صلاحیتوں سے محروم ہو گیا ہے۔ گاؤں بدصورت شہروں میں اور شہر گندی غلیظ جھونپڑ پٹیوں میں بدل رہے ہیں جن میں مدقوق عورتیں اور ننگ دھڑنگ بچے رنگین ٹی وی پر پوش لائف سٹائل رکھنے والے طبقہ کی سیریلیں دیکھتے ہیں اور اس طبقہ کے عیب پوش مفسروں کے مطابق اپنا دکھ چند گھڑیوں کے لیے بھول جاتے ہیں۔

دو نمبر کا پیسہ، ٹیکس کی چوری، شیئر بازار کے گھوٹالے، غذاؤں اور دواؤں میں ملاوٹ سمگلروں، مافیا، اور رشوت خور سیاست دانوں کا گٹھ جوڑ، فرقہ پرست اور فاشسٹ سیاست کی پشت پناہی، پرائیویٹ سیناؤں کی سرپرستی، اور فضا کو پولیوشن سے بچانے کے ہر اصول کی بے غیرت خلاف ورزی نے بورژوا تمدن کو فطرت، انسان اور کلچر کے

خلاف ایسے جرائم کا ذمّہ دار بنایا ہے جسے تاریخِ انسانی کبھی معاف نہیں کرے۔

کلچر کے خلاف جرم کی ایک مثال دیکھیے۔ میرے شہر میں مسلمان راجستھانی عورتیں شادی کے موقعوں پر دل نواز راجستھانی گیت گاتیں۔ مولویوں نے فتویٰ دیا کہ گیت گانا منع ہے۔ ان کی جگہ وڈیو فلم آئی۔ مار دھاڑ، قتل، خون، ننگے ناچ، زنا بالجبر کی گندی تصویروں نے جگمگاتی رات کے بھید بھرے حُسن، رت جگے کے کھانوں، لڑکیوں کی چھیڑ چھاڑ اور خوبصورت گیتوں کی جھنکار کی جگہ لے لی۔ ہمیشہ کلچر مذہبی تنگ نظری اور کمرشیل کلچر کی زد میں رہا ہے اور اُن کے ہاتھوں زک اُٹھائی ہے۔

ستاں دال نے جب پہلی بار یورپ کے صنعتی علاقوں کا سفر کیا تو اس کا اوّلیں احساس یہ تھا کہ پیداوار کی طرف اتنے زبردست رجحان کا نتیجہ سوائے اس کے اور کیا ہوگا کہ زندگی سے لطف اندوزی کی جو صلاحیت فطرت نے آدمی میں رکھی ہے وہ مسخ ہوجائے۔ ستاں دال کا مطلب یہ نہیں تھا کہ آدمی اپنی پُرمشقّت مصروف زندگی میں تفریح اور نشاط کے مواقع پیدا کرے، بلکہ یہ تھا کہ آدمی نے اپنے روزمرّہ کے کاموں میں جس طرح EROTIC فرار کی گنجائش رکھی تھی یعنی اپنی زندگی میں جس طرح اس نے ایسے نفسیاتی کھُلے میدان پیدا کر رکھے تھے جو روزمرّہ کی محنت کو گوارا بنائے ہوئے تھے، یہ میدان اور اخذِ مسرّت کی اس کی یہ صلاحیتیں میکانکی صنعتی مشقّت نے ختم کردی تھیں۔ ستاں دال محسوس کرتا تھا کہ اب مشقّت ہر سماجی طبقہ کا مقدّر بن گئی ہے اور اس طرح تازہ تجربہ اور سماجی افادیت میں انتخاب دشوار ہوگیا ہے۔ مختصر یہ کہ وہ محنت کوشی جو نئی دنیا میں اپنی راہ بنا رہا تھا وہ شوروبیرا اور خودنگر دونوں قسم کے آدمیوں کے لیے خطرہ تھا۔ یہ احساس بھی پیدا ہو رہا تھا کہ عملی سرگرمیاں، ارضیت اور محنت و مشقّت پر اصرار آدمی کے نازک احساس جذباتی کھلنڈرے پن اور جسمانی لذت کو کھٹّل بنا رہا ہے۔

فرائیڈ استاں دال کی بات اچھی طرح سمجھ پاتا۔ فرائیڈ اچھی طرح جانتا تھا کہ آدمی کی LIBIDINAL یا جنسی قوتیں محدود ہیں اور زندگی کے مختلف شعبوں میں ان کی مناسب تقسیم ضروری ہے۔ وہ سماج جو زیادہ پیچیدہ ہوگیا ہے اور آدمی پر

زیادہ بوجھ ڈالتا ہے وہ گویا اسے مجبور کرتا ہے کہ جنسی عمل سے اپنی قوتوں کو کھینچ کر دوسری جگہ لگائے۔ بالزاک کے الفاظ میں گویا کشمکش طاقتور جبلی جذبات اور روزمرہ کے کام کاج کے درمیان تھی جو ہماری زندگی کو مشین بنا دیتے ہیں۔ ایروز اور تمدن کی اس کشمکش کو بعد میں ہربرٹ مارکیوز اور جان براؤن نے اتنی شدت سے بیان کیا کہ ان کے نظریات جدید صنعتی تمدن کا بڑا تہمت نامہ بن گئے۔

بادلیئر کا خیال تھا کہ عشق اور دکانداری ساتھ نہیں چل سکتے۔ کیا آپ غزل کے عاشق کو گھی تیل کی دکان پر بیٹھا تصور کر سکتے ہیں۔ بادلیئر عشق کو گھریلو فرض نہیں بلکہ ذات کا تخلیقی اظہار سمجھتا تھا اور اس کی پہلی شرط یہ تھی کہ آدمی پیسہ کمانے یا معاشی ذمہ داری سے آزاد ہو۔ جنس کا یہ تصور جو دائمی جمالیاتی HOLIDAY کا ہے افادی ادب کے نظریہ کے فروغ پاتے ہی جب کشتنی ٹھہرا تو غزل کی شاعری بھی گردن زدنی قرار پائی۔ جب شاعر نے کہا کہ اپنی تکمیل کر رہا ہوں میں، ورنہ تجھ سے تو مجھ کو پیار نہیں، تو گویا وہ تکمیلِ ذات کی اشرافیہ قدر کی ہی ترجمانی کر رہا تھا۔ اس تصور کا نتیجہ یہ ہوا کہ بعد میں ادیب و شاعر بیوپاری کو ایک ٹھہری ہوئی، بیٹھی ہوئی عشق کے جذبات سے عاری، اور قوتِ حیات سے محروم شخصیت خیال کرنے لگے اور مادی کامیابی کو روحانی نامردی سے الگ کر کے دیکھ نہیں سکتے تھے۔ بیدی کے افسانہ میتھن میں مگن ٹکلہ کی بدصورتی اور نامردی اس کے بنیئے پن ہی کا نتیجہ ہے۔ اس کے برعکس سراجو ننگی ہوس کا نمونہ ہے۔ ایروز کا حسن صرف کیرتی میں ہے جس کے حسن اور آرٹ کو یہ دونوں اپنی اپنی ہوس، ہوسِ زر اور ہوسِ جنس کا نشانہ بناتے ہیں۔

لیڈی چیٹرلیز لور میں کان کا مالک سرکلی فورڈ جسمانی اور جنسی طور پر اپاہج ہے۔ لارنس نے ایک جگہ لکھا ہے کہ کلی فورڈ کی مفلوجیت اس کی نوع کے آدمیوں کی جذباتی اور روحانی زندگی کے بگاڑ کی علامت ہے۔ محدود اور حد سے زیادہ شعوری مقصدِ حیات جنس کی توانائی کو کیسے کمزور کر دیتا ہے اس کی طرف اس ناول میں اشارہ پنہاں ہے۔ لارنس نے یہ بتانے کی کوشش کی ہے کہ ارادے اور ذہن کی پابستگی سے نجات دلا کر ہی آدمی اور

بایولوجیکل دنیا کے بیچ ہم آہنگی پیدا کی جاسکتی ہے۔ لورنزواژی مباشرت کو تندرستی اور افزائشِ نسل کے نیک مقاصد کے لیے استعمال کرتا ہے۔ نماز سے ورزش کے فائدے بھی اُٹھاتا ہے۔ لیڈی چیٹرلیز لور ازدواجی زندگی میں PRUDERY پر قابو پانے کی کہانی ہے تاکہ ہوس اور چھچھورپن کو دور کر کے جبلّت کو انسانی تعلقات میں بہتر رول ادا کرنے کا اہل بنایا جاسکے۔ لارنس سماجی نہیں بلکہ نفسیاتی معنی میں جنسی آزادی کی حمایت کرتا ہے۔ وہ ازدواج میں یک زوجگی کا حمایتی ہے۔ جب برنارڈ شا نے کہا کہ جنس کے معاملہ میں پادریوں کی بجائے طوائفوں کی رائے زیادہ درخورِ اعتنا ہونی چاہیے کیوں کہ طوائفوں کا جنس کا تجربہ پادریوں سے زیادہ ہوتا ہے تو لارنس نے لکھا کہ جنس کے بارے میں پاپائے روم شا جیسے آزاد مفکروں سے زیادہ جانتا ہے کیوں کہ پوپ کے لیے جسمانی تعلق ایک مقدس رسم SACRAMENT ہے جب کہ شا کے لیے یہ تعلق ایک خرید و فروخت کی چیز ہے۔ لارنس نے تو پادریوں کے اس حق کی بھی حمایت کی تھی کہ کلیسا میں برہنہ باہوں کو ممنوع قرار دیں۔ ایسی نمائش کو لارنس چھچھوری ہوس پرستی خیال کرتا تھا۔ اپنے مضامین میں چولی گھاٹ کے بلاؤز پر منٹو کی خفگی یاد کیجیے اور ان دونوں فحش نگاروں کی جنسی اخلاقیات پر ذرا ٹھنڈے دل سے غور کیجیے۔

لارنس کی یہ ناول جیسے جیسے آگے بڑھتی ہے ہم صنعتی پھیلاؤ کے ہاتھوں فطرت کی تباہی کا نقشہ دیکھتے ہیں۔ دیواریں، چھتیں، راستے اور کیچڑ تک کوئلے کی بھوسی سے کلونس میں لتھڑے ہوئے ہیں۔ ہر چیز فطری حس کا حیات کے ابتہاج کا انکار کرتی ہے۔ اس وفورِ حیات کا انکار کرتی ہے جو درندوں اور چرندوں کو سڈول جسم اور پرندوں کو ان کا حسن اور رنگ بخشتی ہے۔ صنعتی نظام نے فطرت سے آدمی اور آدمی سے آدمی کا رشتہ توڑ دیا۔ اس کی وجدانی، جبلّی اور تخلیقی قوتوں کا گلا گھونٹ دیا۔ گنتی کرنے والی عقلیت پسندی اور افادیت پرستی نے اس سے جبلّت کا فشار، نشاطِ زیست کا جذبہ، اور عمل کی برجستگی چھین لی۔ آدمی کی جبلی قوتوں کا گلا گھونٹ کر ہی اس میں اُن قوتوں کو رہا کیا جاسکتا تھا جو صنعتی تنظیم کے لیے ضروری تھیں۔

آرتھر ملر کے ڈرامے DEATH OF A SALESMAN میں ولی لومین کا لڑکا BIEF اپنے باپ کے اس مشورے کو ماننے سے انکار کر دیتا ہے کہ وہ بھی باپ ہی کی طرح اپنی خوبصورت شخصیت اور جوانی کو سیلز مین شپ کے لیے وقف کر دے۔ میں جب سینکڑوں اور ہزاروں اُن خوبصورت جامہ زیب نوجوانوں کو دیکھتا ہوں جو سورت سے بمبئی اور بمبئی سے پونہ ہر روز آٹھ آٹھ گھنٹہ کا سفر کر کے سیلز مین شپ کا کام کرتے ہیں تو BIEF مجھے ایک دوسری دنیا کا ہی آدمی لگتا ہے بالکل اسی طرح جس طرح اس کا چچا اور ولی لومین کا بھائی جو الاسکا چلا گیا تھا اور بڑی کٹھنائیوں کے بعد جس نے خوب دولت کمائی تھی ایک ایسی دنیا کا آدمی تھا جو اب FADE OUT ہو چکی تھی۔ ولی لومین اپنے بھائی کے بھوت سے پیچھا نہیں چھڑا سکا۔ یہ بھائی امریکی شخصیت کے ہیروئک پہلو کا نمائندہ تھا۔ BIEF بازار کی قدروں اور PERSONALITY CULT کے خلاف ہے۔ وہ زیادہ تخلیقی کام تلاش کرنا چاہتا ہے۔ وہ کھلی فضاؤں میں رہنا چاہتا ہے اور وہی کرنا چاہتا ہے جو اس کا جی چاہے۔ بھائی اور بیٹا حقیقی ہیں جب کہ ولی لومین غیر حقیقی ہے۔ سیلز مین جو کچھ بیچتا ہے اس کے لیے وہ نہ تو تخلیقی طور پر ذمہ دار ہے نہ اخلاقی طور پر۔ PRODUCT سے چوں کہ وہ معنی خیز رشتہ قائم نہیں کر سکتا۔ اس لیے وہ اپنے گاہکوں سے بھی جھوٹا رشتہ قائم کرتا ہے۔ اس عیاری مکاری اور فراڈ کا شکار بالآخر خود سیلز مین ہوتا ہے اور سوائے چرب زبانی کے اپنے گاہکوں سے تعلقات بنانے کی اس کے پاس کوئی صورت نہیں ہوتی۔ ڈرامے کا ایک اخلاقی سبق یہ ہے کہ بازار کے ساتھ انسان تعمیری اور پائدار تعلق قائم نہیں رکھ سکتا۔ بازار ناقابلِ پیش بینی، ناپائدار اور عارضی ہے اور انسان کو ناپائدار بناتا ہے۔ ناپائدار نیو پر پائدار شخصیت کی تعمیر کیسے ممکن ہے۔

ظاہر ہے جدید ٹکنولوجیکل سماج نہ ہپیوں سے چل سکتا ہے نہ شاعروں سے۔ افلاطون نے بھی فلسفیوں کی حکومت کا تصور پیش کیا لیکن فلسفی بادشاہوں کی ریاست میں شاعروں کے لیے کوئی جگہ نہیں تھی۔ شاعر، صوفی اور عاشق حال مست ہوتے ہیں اور نیا بورژوا ژی مال مست تھا۔ وہ مُنہ جو اور خود نگر دونوں قسم کے آدمیوں کو ناپسند کرتا تھا۔

بادلیئر نے اپنے مختصر ڈرامائی سکیچ "ڈان وان کے آخری دن" میں اشرافیہ کے ٹریجک زوال کو پیش کیا ہے۔ اس مختصر منظر نامہ میں صرف دو کردار ہیں۔ ڈان وان اور اس کا ملازم سپورریلو۔ سپورریلو صرف نوکر نہیں ہے بلکہ تجارت کے ذریعے اپنی حالت بہتر بنانے کے بورژوازی عزم سے بھی سرشار ہے۔ بورژوازی مستقبل میں حاصل ہونے والے اقتصادی مفادات کی خاطر لمحۂ موجود کے نشاط کو قربان کرتا رہتا ہے۔ نہ تو وہ نچلے طبقہ کی وقتی نشاط جوئی کو پسند کرتا ہے نہ اشرافیہ کی فضول خرچی، غیر ذمہ داری اور عافیت دشمنی کو۔ یہ منظر نامہ متوسط طبقہ کے ہاتھوں اشرافیہ کی شکست ہی نہیں بلکہ بازار کے ہاتھوں جذبۂ عشق کی شکست بھی ہے۔ اخیر میں سپورریلو ایک ایسے آدمی کے طور پر سامنے آتا ہے جس میں عقل مندی اور بازاری پن، نیکی اور کفایت شعاری دونوں ایک عجیب روحانی بگاڑ کی صورت میں گڈمڈ ہوتے ہیں۔ یعنی ایک بدھو ــــ کفایت شعاری اور اعتدال پسندی کے فلسفی بنجامن فرینکلن جیسا جسے ستاں دال فلاڈلفیا کا مستری کہتا اور جو افادی اخلاقیات کا مجسمہ تھا۔

میکس ویبر نے کہا تھا کہ جدید سماجی اداروں کو چلانے کے لیے غیر عقلی اور داخلی MOTIVES والے آدمی کو ختم کرنا ہوگا، اور اس کی جگہ چاق و چوبند اور ذہین اور فطین آدمی کی ضرورت پڑے گی۔ ساؤل بیلو نے اپنی ناول MR. SAMMLER'S PLANET میں ایک جگہ لکھا ہے کہ تنگ اور تاریک کھولیوں میں حشیش کے نشہ میں دھت نوجوانوں کو اسپتال پہنچانے کا کام چاق چوبند اور اپنے کام میں ہوشیار بیوروکریٹوں ہی کے ذمہ آئے گا۔

لیکن میکس ویبر جیسا عقلیت پسند عمرانی مفکر بھی اس چاق چوبند آدمی سے خوش نظر نہیں آتا جسے جدید بیوروکریٹک اداروں نے جنم دیا ہے۔ یہ تنگ اور محدود ذہن اور چھوٹے چھوٹے نصب العین والا آدمی جو اصولوں، قاعدوں اور قانونی ضوابط کی بنا پر چلتا ہے ایک ایسے بیورو ٹین کی یاد دلاتا ہے جو ہمیشہ ورین گیا ہے۔ ایسے آدمی سے ادیب اور فن کار ہمیشہ متنفر رہا۔ فلابیر اپنے ایک مجسٹریٹ دوست کے بارے میں کہتا ہے کہ اس کا کام احمقانہ ہے جو صرف بے وفا بیوی کے شوہر کو زیب دیتا ہے۔ (ایک بار پھر

افادیت اور بے حِسی میں مماثلت دیکھیے) ۔ سیزر گریشیا کی نظر میں بالشویک نیا بورژوا، نیا بیورو کریٹ کلاس تھا جس کا کام بد صورت تفاصیل جمع کرنا تھا۔ بادلیئر نے کہا کہ بہت فرق نہیں پڑا ہے سوائے اس کے کہ اصطبلوں میں کام کرنے والے نئے خچر آ گئے ہیں۔

بورژوا سوسائٹی کا سیاسی نعم البدل مارکسی سوشلزم ہے جو عقلی اصول پر مبنی ہے۔ ادیبوں نے بورژوا کو سماجی TRIVIALITY اور ذہن کی اور بڑھتا بڑھ سر گرمیوں کا نمائندہ سمجھا۔ وکٹر ہیوگو نے کہا کہ بورژوا آبادی کا مطمئن حصہ ہے۔ لیکن مارکس کو عقلیت پسندی ٹکنولوجی اور سلیقہ مندی پر بھروسا تھا اور وہ بورژوا کو ان تینوں کا نمائندہ سمجھتا تھا۔ لیکن مارکس کا کہنا تھا کہ بورژوا ایک عبوری مرحلہ ہے سماجی ارتقا میں۔ مارکس کی نظر میں بورژوا کا کارنامہ یہ تھا کہ اس نے ہر قسم کی سماجی، اخلاقی اور مذہبی جذباتیت کو ختم کر کے، جس کی نقاب تلے تاریخ میں ہمیشہ کمزوروں کا استحصال ہوتا رہا، براہِ راست اور برہنہ لوٹ کھسوٹ اور استحصال کو رواج دیا۔ اس سے اقتصادی رشتے اور سماجی حقیقت زیادہ واضح ہو گئی۔ سرمایہ داری نظام پہلا آفاق گیر اقتصادی نظام تھا جو علاقائیت کی جگہ کازمو پولیٹنزم کے لیے راہ بنا رہا تھا۔ مارکس محسوس کرتا تھا کہ بورژوا انقلاب کے سبب دیہات شہروں پر زیادہ دارومدار رکھتے ہو جائیں گے اور اس طرح انسانی آبادی کا ایک بڑا حصہ احمقانہ دیہاتی زندگی سے نجات پا جائے گا۔

سوشلزم تو آیا اور چلا بھی گیا، اپنے جلو میں لیبر کیمپوں، لاکھوں آدمیوں کے قتلِ عام، آمرانہ ریاستوں کی ہولناکیوں اور نسلی کشت و خون کی بھیانک تاریخ چھوڑ کر ——— اور اب مارکس کے خیالات اسی بورژوا اتری فکر کا حصہ بنے ہوئے ہیں جو ڈنکل، گاٹ، کامن مارکیٹ اور نٹ ورکس ٹی وی کے ذریعہ پوری دنیا کو ایک گلوبل ویلیج میں بدل رہی ہے۔ احمقانہ دیہاتی زندگی ہی نہیں، بلکہ پسماندہ قومی تہذیب بھی ہانگ کانگ کی فرستادہ کمرشیل کلچر کے لیے جگہ خالی کر رہی ہے۔ دُنیا کیا سے کیا ہو جائے گی یہ تو کون بتا سکتا ہے لیکن دُنیا کو ایک رنگ میں رنگنے کے خوابوں کو ادیبوں نے کبھی پسندیدہ نظروں سے نہیں دیکھا۔ کوزموپولیٹزم کی ناک کے نیچے ایلیٹ نے کہا کہ شاعری نہ صرف یہ کہ قومی ہوتی ہے

بلکہ حاسدانہ طور پر قومی ہوتی ہے۔ ادیب ہمیشہ چھوٹی آبادیوں، فطرت کی آغوش میں بسے ہوئے گاؤں، چھوٹی چھوٹی قدیم معصوم تہذیبوں میں خود کو آسودہ محسوس کرتے ہیں۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ مارکس کے ہم عصروں میں مشینری کی بجائے گرجاؤں کی تعریف ملتی ہے اور وہ جو AGNOSTIC تھا وہ بھی سیکولرزم کو زندگی اور حسن کے لیے خطرہ سمجھتا تھا۔ ٹکنولوجی کو فن کاروں نے فطرت کے ارتباط حسن اور اسرار کو گزند پہنچانے والی چیز سمجھا۔ یہ دور قرونِ وسطیٰ کی بازیافتی کا دور ہے جس پر ایمیلی زولا نے بھنّا کر کہا تھا کہ رومانی شاعری ہوئی صدیوں کی تاریخ اور دوسرے ملکوں کی سیاحتوں میں گریز کرتے ہیں اور ہمارے دور کی سائنس کی فتوحات کے گن گانے کی بجائے وہ کتھاؤں، مقامی آتش بازی اور مشرق کے سکون اور گندگی کو اسی طرح پسند کرتے ہیں جس طرح بچے رنگوں کو۔

ٹکنولوجی سے فرار زمان میں بھی ہوا اور مکان میں بھی۔ فرنچ بوہیمیا کے معماروں میں سے ایک نے کہا ہے کہ اگر اس کا ملک بھر سے غیر منظم اور رنگین تصویروں کا مرقع نہیں بنتا تو وہ جنگلوں میں چلا جائے گا۔ گاگن ٹاہیٹی اور لارنس میکسیکو چلا گیا۔ پرانے قبائل کی چاہت میں ریڈ انڈینوں اور جپسیوں کے طریقۂ حیات میں دلچسپی پائی گئی۔ امریکہ جو متوسط طبقہ پر مشتمل قوم ہے اس کا ادب بھی ایسی انٹی بورژوا کمیونٹیز کی کہانیوں سے بھرا ہوا ہے۔ مثلاً سٹائن بک کے ٹورٹیلا فلیٹ اور کناری رو کے باشندے۔ نکمے، پس ماندہ سماج کے ٹھکرائے ہوئے بے عزت اور بے آبرو عجیب وغریب لوگ انتہائی متحدہ سماج میں بھی اپنی کشش رکھتے ہیں۔ بادلیئر کی وہ بات یاد کیجیے کہ ادب طاقت اور اقتدار کی شہ نشینوں میں بہت بے چینی محسوس کرتا ہے اور بہت ہی معمولی اور چھوٹے لوگوں مثلاً آوارہ منشوں، کوچوانوں، شرابیوں، طوائفوں، دکانداروں، نوکروں اور خادماؤں کے قریب آکر کھل اٹھتا ہے۔

فلابیر کے یہاں بورژوا شخصیت کی ایک ٹائپ کے طور پر ابھر کر آتا ہے۔ اس کی ناولوں میں ہی نہیں بلکہ دوسری تحریروں میں بھی۔ فلابیر کے لیے بورژوا علامت تھا۔

اپنے اپنے طور پر تخلیق کے اس عمل کو آگے بڑھاتے ہیں جو مسلسل جاری ہے کیوں کہ ہر ذرہ سے صدائے کن فیکون آتی ہے۔ اگر ابلیس تخریب ہے تو تخریب کے بغیر تعمیر ممکن نہیں۔

در اصل ابلیس کے انکار کے ذریعے پہلی بار کائنات اس سوزِ دروں سے واقف ہوئی جو منکر کا مقدر اور اس کی ازلی تنہائی کا سبب ہے۔ یہی سوز حرارت اور حرکت کا سبب ہے۔ ورنہ کیا ستارے اور سیارے، زمین و آسمان اور فرشتے سب ایک عالم عبودیت اور سکونیت میں موجود تھے۔ ان میں تپش ابلیس کے سوز سے ہی آئی۔ (می تپد از سوزِ من خونِ رگِ کائنات) گویا انکارِ ابلیس کائنات کے سکون و جمود میں حرکت کا سبب ہے اور حرکت میں حرارت اور طاقت ہے جو آدمِ خاکی نہاد میں ذوقِ طلب، جستجو، ذوقِ نمو اور تکمیلِ ذات کا جذبہ پیدا کرتی ہے۔ اپنی نظم تسخیرِ فطرت میں ابلیس خدا سے کہتا ہے "تو نے جسم میں جان ڈالی، جہاں میں ہنگامہ میں نے پیدا کیا، تو سکون کی راہ سجھاتا ہے اور میں اضطراب کی۔ یہ کم سواد انسان جو تیری آغوش میں پیدا ہوا ہے پروان میری آغوش میں چڑھے گا۔"

جبریل اسٹیبلشمنٹ کے نمایندہ ہیں جب کہ ابلیس بغاوت کی علامت۔ جبریل زبان بھی اسٹیبلشمنٹ کی بولتے ہیں۔ کھو دیے انکار سے تو نے مقاماتِ بلند۔ چشمِ یزداں میں فرشتوں کی رہی کیا آبرو۔ اظہار کی منفرد سٹائل کو پانے میں ناکامی وہ قیمت ہے جسے مقربِ خاص ہونے کے لیے جبریل کو چکانی پڑتی ہے۔ اس کے برعکس ابلیس کے لب و لہجہ میں بڑا اتار چڑھاؤ ہے۔ فلسفیانہ سنجیدگی اور المیہ وقار سے لے کر طنز آمیزی اور قولِ محال کے عناصر سے اس کی گفتگو جگمگاتی ہے۔ ابلیس عظیم انکار، مکمل منفیت اور کھلی بغاوت ہے اور سزا کے طور پر راندۂ درگاہ، ہزیمت گزیدہ اور مہجورِ ازل ہے وہ بزدلی، بے کیفی، سکونیت کے خلاف ایک للکار ہے۔ عالم بے کاخ و کو کی خاموشی میں ایک پکار ہے اور ابد کے سناٹوں میں اک گونج اور غلغلہ ہے۔ نظم کے آخر میں ابلیس کی گفتگو میں ایک حیرت انگیز تموّج کی کیفیت ہے۔ ہر شعر موجِ طلاطم خیز کی مانند دوسرے سے شور انگیزی میں بڑھتا جاتا ہے اور ان شعروں کی حاوی امیجری بھی ساحل، موجِ طوفاں اور سمندروں کی ہے۔

ڈرامائی شاعری کی اس سے خوبصورت مثال مغرب میں تو کہیں نظر آجائے گی لیکن مشرق میں مشکل سے ملے گی۔



